بسم اللہ الرحمن الرحیم



# وفاق المدارس السّلفیہ

## نصابِ تعلیم اور نظامِ امتحانات


Tel : 041-8780274, 8780374
Fax : 041-8782375
E-mail : wafaqmsp@hotmail.com
wafaqmsp@yahoo.com

ہیڈ آفس: جامعہ سلفیہ فیصل آباد

بسم اللہ الرحمن الرحیم



# وفاق المدارس السلفیہ

## نصابِ تعلیم اور نظامِ امتحانات



خط و کتابت کیلئے

## دفتر وفاق المدارس السّلفیہ پاکستان

پوسٹ آفس جامعہ سلفیہ فیصل آباد

فون نمبرز:041-8780274, 8780374 فیکس:041-8782375

ای میل: wafaqmsp@hotmail.com
wafaqmsp@yahoo.com

داخلہ فیس بذریعہ بنک ڈرافٹ بھیجنے کیلئے

A/C # 1613-00104473-03

حبیب بنک لمیٹڈ (حاجی آباد برانچ) فیصل آباد

سال اشاعت ــــــــــ جنوری 2011ء

قیمت ــــــــــ 50.00روپے



بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی علم القرآن و خلق الانسان و علمہ البیان و الصلاۃ و السلام علی من فسر القرآن و ھذب الانسان و اتبعہ الثقلان و ملأ الارض بالعدل و الامان محمد صاحب خیر الادیان الذی ارتضاہ الرحمن المنان و علی من تبعھم بالاحسان الی لقاء ذی الفضل و الغفران - اما بعد

آج کے نونہال مستقبل میں قوم کے معمار ہوتے ہیں، اگر ان کی تعلیم وتربیت صحیح اور درست نہج پر کی جائے تو ایک روشن اور درخشان مستقبل کی امید کی جاسکتی ہے۔ تعلیم وتربیت کا صحیح منہج وہی ہے جس سے معلم اخلاق ﷺ نے اپنے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنھم کی اور انہوں نے آنے والی نسل کی تربیت کی۔

**الحمدللہ! وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان** کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ وہ دیگر شعبہ ہائے حیات کی طرح تعلیم وتربیت کے میدان میں بھی جدید دور کے تقاضوں کیساتھ خیر القرون سلف صالحین کے منہج کا حامل ہے۔

بہترین نصاب تعلیم وہ ہوتا ہے جو اپنے دور کے تقاضوں سے ہم آہنگ ہو ، **وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان** وقتاً فوقتاً ماہرین تعلیم، علماء کرام اور دانشوروں کی آراء وتجاویز کی روشنی میں نصاب تعلیم میں تبدیلی عمل میں لاتا رہتا ہے ۔

**وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان** نے نصاب میں تبدیلی کی ضرورت محسوس کرتے ہوئے ماہرین تعلیم، علماء کرام اور دانشور حضرات پر مشتمل نصاب کمیٹی کے متعدد اجلاس منعقد کئے، نصاب کمیٹی کی معاونت کے لئے ایک سب کمیٹی تشکیل دی گئی جس نے کافی محنت کے بعد نصاب کا ایک خاکہ نصاب کمیٹی کے سامنے پیش کیا، نصاب کا مجوزہ خاکہ تمام مدارس وجامعات کو ارسال کر کے ان کی آراء وتجاویز طلب کی گئیں، جن پر کافی غور وخوض کے بعد نصاب کمیٹی نے اپنے اجلاس منعقدہ 2 مارچ 2000ء میں سب کمیٹی کے مجوزہ نصاب میں اساتذہ اور علماء کرام کی آراء کی روشنی میں مناسب تبدیلی کر کے منظوری کیلئے وفاق کی کابینہ کے سامنے پیش کیا، جسے کابینہ نے منظور کر کے تعلیمی سال 1422-1421ھ سے نافذ کرنے کا سرکلر جاری کیا۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو اخلاص کیساتھ علوم دینیہ کی تعلیم وترویج اور نئی نسل کی اصلاح وتربیت کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)



# وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان

کے

# اغراض و مقاصد

☆ قرآن وسنت پر مبنی دینی علوم کی تدریس کے سلسلہ میں سہولتیں بہم پہنچانا۔

☆ ملحقہ مدارس وجامعات کیلئے جامع نصاب تعلیم مرتب کرنا اوراسے عصری تقاضوں سے ہم آہنگ کرنا۔

☆ دینی مدارس وجامعات کو باہم مربوط ومتحد کرنا اور ایک نظم کا پابند کرنا۔

☆ ملحقہ مدارس وجامعات کے تمام تعلیمی مراحل (ثانویہ عامہ ، ثانویہ خاصہ، عالیہ، عالمیہ اور حفظ و تجوید وقراءات) کے امتحانات کا انعقاد کرنا اور کامیاب طلبہ کو اسناد جاری کرنا۔

☆ ملحقہ مدارس وجامعات کے مفادات کا تحفظ کرنا۔

☆ اہم موضوعات پر علمی وتحقیقی مقالات اور کتب تیار کروانا اوران کی طباعت کا اہتمام کرنا۔

☆ اساتذہ کے لئے تربیتی کورسز کا اہتمام کرنا اور طلبہ کی اصلاح وتربیت کے لئے اقدام کرنا۔

☆ ذہین اور محنتی طلبہ کی اعلی تعلیم کیلئے ملکی اور غیر ملکی جامعات میں سکالرشپ کے حصول کیلئے کوشش کرنا۔

☆ دینی مدارس وجامعات کی تاسیس کے مقاصد کو حاصل کرنے کیلئے مسلسل اور مؤثر اقدامات کرنا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# نصاب تعلیم

## تعلیمی مراحل اور مدت تدریس

**وفاق المدارس السلفیة پاکستان** کا نصاب دو شعبوں پر مشتمل ہے

1- **شعبہ علوم قرآن کریم**

2- **شعبہ علوم اسلامیہ**

**شعبہ علوم قرآن** کا نصاب چار مراحل پر مشتمل ہے

i- **قسم حفظ القرآن الکریم** ii- **قسم التجوید**

iii- **قسم القراءات السبعة** iv- **قسم القراءات الثلاثة**

**شعبہ علوم اسلامیہ** کا نصاب بھی چار مراحل پر مشتمل ہے

### 1- الثانویة العامة (مساوی میٹرک)

اس مرحلہ میں مدت تعلیم دو سال ہے۔

اس مرحلہ کے پہلے سال میں داخلہ کے لئے ضروری ہے کہ امیدوار مڈل یا اسکے مساوی سند کا حامل ہو۔

### 2- الثانویة الخاصة (مساوی ایف اے)

اس مرحلہ میں مدت تعلیم دو سال ہے۔

اس مرحلہ کے پہلے سال میں داخلہ کیلئے ضروری ہے کہ امیدوار وفاق المدارس السلفیة کی شہادۃ الثانویة العامة کا حامل ہو۔

### 3- الدراسة العالیة (مساوی بی اے)

اس مرحلہ میں مدت تعلیم دو سال ہے۔

اس مرحلہ کے پہلے سال میں داخلہ کے لئے ضروری ہے کہ امیدوار وفاق المدارس السلفیة کی شہادۃ الثانویة الخاصة کا حامل ہو۔

### 4- العالمیة (مساوی ایم اے)

اس مرحلہ میں مدت تعلیم دو سال ہے۔

اس مرحلہ کے پہلے سال میں داخلہ کیلئے ضروری ہے کہ امیدوار وفاق المدارس السلفیة کی الشہادۃ العالیة کا حامل ہو۔



# نظام الامتحان

1- سال میں دو امتحان ہوں گے۔

2- ہر مرحلہ تعلیم کے پہلے سال کا امتحان متعلقہ مدرسہ/ جامعہ لے گا اور دوسرے سال کا امتحان وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان کے زیر اشراف ہوگا۔

3- کامیابی کے لئے 40 فیصد نمبر حاصل کرنا ضروری ہوں گے۔

4- ہر مضمون میں کامیاب ہونا ضروری ہے۔

5- اگر کوئی امیدوار ایک ہی مرحلہ میں مسلسل تین مرتبہ ناکام ہوتا رہا تو اسے تمام مضامین کا امتحان دینا ہوگا۔

6- (گریڈز) اس طرح ہوں گے۔

7- **قسم تحفیظ القرآن الکریم ، قسم التجوید ، قسم القراء ات السبعة اور قسم القراء ات الثلاثة ۔**

**ممتاز** 90 فیصد اور اس سے زائد

**جید جدا** 80 تا 89.99 فیصد

**جید** 70 تا 79.99 فیصد

**مقبول** 50 تا 69.99 فیصد

8- **قسم علوم اسلامیه**

**ممتاز** 60 فیصد اور اس سے زائد

**جید** 50.00 تا 59.99 فیصد

**مقبول** 40.00 تا 49.99 فیصد

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆







# وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان سے الحاق کی شروط

☆ ہر وہ مدرسہ جو سلف صالحین کے منہج پر قائم ہو **وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان** سے الحاق کر سکتا ہے۔

☆ وفاق سے ملحقہ ہر مدرسہ/ جامعہ **وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان** کے قواعد وضوابط اور جاری کردہ ہدایات کا پابند ہوگا۔

☆ کسی مدرسہ/ جامعہ کا وفاق سے الحاق شعبہ علوم اسلامیہ یا شعبہ تحفیظ وتجوید یا دونوں شعبوں کیلئے ہوگا۔

☆ شعبہ علوم اسلامیہ کے لئے الحاق چار تعلیمی مراحل ( ثانویہ عامہ، ثانویہ خاصہ، عالیہ، عالمیہ ) میں سے پہلے مرحلہ یا بالترتیب تمام مراحل کے لئے ہوگا۔

☆ الحاق کی منظوری اور تعلیمی مراحل کا تعین معائنہ کمیٹی کی رپورٹ پر ہوگا۔

☆ وفاق کے قواعد وضوابط اور ہدایات کی خلاف ورزی کرنے پر کسی بھی مدرسہ/ جامعہ کا وفاق سے الحاق ختم کیا جا سکتا ہے۔

☆ وفاق سے ملحقہ تمام مدارس/ جامعات طلبہ کے داخل وخارج، ان کی حاضری، اساتذہ کرام کی حاضری، طلبہ اور اساتذہ کا مکمل ریکارڈ، امتحانات سے متعلقہ امور، مالیاتی معاملات اور دفتر کا باقاعدہ ریکارڈ رکھیں گے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# مدارس و جامعات میں طلبہ کے داخلہ کا طریق کار

☆ **وفاق المدارس السلفیۃ پاکستان** سے ملحقہ تمام مدارس وجامعات میں داخلہ ماہ شوال میں ہوگا۔

☆ وہ مدارس وجامعات مستثنیٰ ہوں گے جو ایسے علاقہ میں واقع ہیں جہاں تعطیلات موسم سرما میں ہوتی ہیں۔

☆ داخلہ کے امیدواران سے داخلہ فارم پُر کروایا جائے گا اور اسے محفوظ رکھا جائے گا۔

☆ داخلہ فارم ہر مدرسہ/ جامعہ خود تیار کرے گا جس پر مقامی حالات کے مطابق قواعد وضوابط اور شروط تحریر ہوں گی نیز طالب علم کو بغیر سرپرست/ ضامن کے داخلہ نہ دیا جائے گا۔

☆ تعلیمی سال کے آغاز میں اگر کوئی طالب علم ایک مدرسہ سے دوسرے مدرسہ میں منتقل ہونا چاہے تو اسے اجازت ہوگی لیکن دوسرے مدرسہ میں اگلی جماعت میں داخلہ اسی صورت میں ہوگا جب طالب علم پہلے مدرسہ کی جانب سے جاری کردہ کامیابی کا سرٹیفکیٹ پیش کرے گا۔

☆ تعلیمی سال کے دوران ایک مدرسہ سے دوسرے مدرسہ میں منتقل ہونے کے لئے پہلے مدرسہ سے اجازت نامہ حاصل کرنا ضروری ہوگا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# تدریس

☆ تمام مدارس/ جامعات میں ذریعہ تدریس عربی یا اردو زبان ہوگی۔

☆ اساتذہ کرام جدید طریقہ تدریس کو ملحوظ خاطر رکھیں گے۔

☆ محض کتاب کے ترجمہ پر اکتفا نہ کیا جائے بلکہ تدریس کے دوران طلبہ میں فہم و فقاہت پیدا کرنے کی کوشش کی جائے اور ان کی تربیت کے ہر پہلو پر خصوصی توجہ دی جائے۔

☆ طلبہ کو ترغیب دی جائے کہ وہ خود نوٹس تیار کریں۔ خلاصوں اور دوسروں کے تیار کردہ نوٹس پر اعتماد نہ کریں۔

☆ طلبہ کی تحریری صلاحیتوں کو اجاگر کرنے کی ہر ممکن کوشش کی جائے۔

☆ تدریس کے لئے اساتذہ کرام بورڈ استعمال کریں اور طلبہ کے خط کی اصلاح کے لئے خاص طور پر توجہ دی جائے۔

☆ تدریس کا دورانیہ کم از کم چھ گھنٹے ہو۔

☆ طلبہ کے مطالعہ اور مذاکرہ کا خصوصی اہتمام کیا جائے۔

☆ قرآن وحدیث کی اہم نصوص اور مسنون دعائیں حفظ کروائی جائیں۔

☆ طلبہ کی ادبی، علمی اور ثقافتی نشوونما کے لئے مطالعاتی دوروں اور دیگر پروگرامز کا اہتمام کیا جائے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# هدایات برائے طریقہ تدریس نصاب الثانویۃ العامہ

## 1۔ ضروری کلمات کی لغوی تشریح بورڈ پر لکھی جائے۔

ترجمہ قرآن اور حدیث شریف دونوں مضامین کی تدریس میں اساتذہ ہر سبق کے آغاز میں اس کے اہم عربی الفاظ کی تشریح (اسم مفرد کا معنی اور جمع، اگر سبق میں جمع آیا ہے تو اس کا معنی اور مفرد اور اگر کوئی فعل استعمال ہوا ہے تو اسکا فعل ماضی، مضارع اور مصدر مع اردو معنی) بورڈ پر لکھیں گے، اور طلبہ اسے اپنی کاپیوں پر نقل کریں گے۔ اس مشق کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ طلبہ کو ابتداء ہی میں عربی لغت کی بنیادی معلومات (مفرد، جمع، افعال کی مختلف شکلیں اور استعمالات وغیرہ) سکھائی جائیں اور انہیں ان کے ذہنوں میں راسخ کر دیا جائے۔

مفردات کی شرح، سلیس ترجمہ اور مختصر تشریح (جس سے مفہوم واضح ہو جائے) کا اہتمام کیا جائے احادیث کی تشکیل (اعراب) کا بھی خاص اہتمام ہو امتحان میں بھی حدیث پر اعراب لگانے کا کم از کم ایک سوال ضرور ہو۔

مشاہدات سے ثابت ہوتا ہے کہ ایسی معلومات کو تحریری شکل میں لانے سے جہاں ایک طرف زیر تعلیم طلبہ قرآنی لغت کے بنیادی ذخیرہ سے آگاہ ہوتے ہیں وہاں دوسری طرف انہیں قرآن کریم اور حدیث شریف کی عبارتوں کے فہم میں گہری واقفیت اور پختگی حاصل ہوتی ہے اور وہ عربی زبان کے فہم وادراک اور استعمال میں نہایت اعلیٰ صلاحیت حاصل کر لیتے ہیں۔

نبی کریم ﷺ کی سیرت مبارکہ کی تدریس کے دوران آپ ﷺ کی سیرت کے عملی پہلو اجاگر کر کے طلبہ/ طالبات کی تربیت کی جائے۔ اور اس مرحلہ میں تفصیل کے بجائے اختصار سے کام لیتے ہوئے واقعات طلبہ/ طالبات کے ذہن میں نقش کیے جائیں۔

## 2۔ مشقیں زبانی اور تحریری دونوں طرح حل کرائی جائیں۔

نحو و صرف اور اللغة العربية کی مشقیں زبانی اور تحریری دونوں طرح حل کروائی جائیں۔

## 3۔ صیغے بتانے کی عملی مشق کرائی جائے۔

علم الصرف کا مناسب حصہ پڑھ لینے کے بعد اساتذہ کرام دوسرے اسباق مثلاً ترجمہ قرآن،



حدیث شریف اور عربی زبان میں بھی طلبہ کو مختلف افعال اور اسماء کے صیغے، واحد، جمع بتانے کی گاہے بگاہے عملی مشق کراتے رہیں۔

### 4. ترکیب نحوی کی عملی مشق کرائی جائے۔

سال اول کی درسی کتاب **تمرین النحو** اور سال دوم کیلئے مقررہ دو درسی کتب **علم النحو** اور آسان عربی حصہ دوم میں آسان عربی جملوں کی ترکیب نحوی کے نمونے دیے گئے ہیں۔ معلمین کو چاہیئے کہ وہ ان کتابوں کی مشقوں کے علاوہ بھی اس سطح کے اپنے اپنے اسباق میں آسان جملوں کی ترکیب نحوی کرانے کی وقتاً فوقتاً مشق کراتے رہا کریں۔

### 5. عربی زبان میں گفتگو کو رواج دیا جائے۔

اس درجے کے نصاب کا زیادہ تر حصہ عربی زبان کی تعلیم کیلئے وقف ہے۔ اسکا ایک اہم تقاضا یہ بھی ہے کہ اساتذہ اور طلبہ عربی زبان کو اپنی روزمرہ کی گفتگو میں استعمال کرنے کی صلاحیت اور قدرت حاصل کر سکیں۔ اس کیلئے صرف کتابی مشق کافی نہیں ہوتی بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ طلبہ اور اساتذہ کمرہ جماعت اور درسگاہ کے عام ماحول میں اپنے ساتھیوں کے ساتھ عربی میں گفتگو کریں اور اسے اپنا معمول بنائیں۔ ادارہ کی انتظامیہ کو چاہیئے کہ وہ اس پر عمل کرنیوالے اساتذہ اور طلبہ کی حوصلہ افزائی کرنے کی تدابیر اختیار کرتے ہوئے عربی زبان کے فروغ کو تقویت دے۔

### 6. اہم کتابوں کے مؤلفین کا تعارف املاء کرایا جائے۔

معلم طلبہ کو کتاب شروع کرتے وقت کتاب اور اس کے مؤلف کا تعارف مناسب الفاظ میں لکھوائیں مثلاً حدیث کے سبق میں طلبہ کو سلیس اردو زبان میں حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تعالی کا تعارف، خدمات، اور **بلوغ المرام** کا پورا نام، معنی اور اس کی خصوصیات و مقام کے بارے میں مضمون املا کرائے۔ اسی طرح **تقویۃ الایمان** کے سبق میں مولانا شاہ محمد اسماعیل رحمہ اللہ تعالی کا مفصل تعارف بھی لکھایا جائے۔

علمی پختگی کے لئے مکمل نصاب کی تدریس کا اہتمام کیا جائے، امتحان میں دی گئی تخفیف سے غلط فائدہ نہ اٹھایا جائے اس سے طالب علم کی علمی بنیاد کمزور رہے گی۔



# تفصیل نصاب

## الثانویة العامة فی العلوم العربیة و الاسلامیة

### السنة الاولی

(لازمی مضامین)

| | مضمون | مقررہ کتب | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | تحفیظ القرآن الکریم مع التجوید | پارہ عم یتسآءلون (نصف آخر)<br>تحبیر التجوید از قاری محمد ادریس عاصم (آغاز سے مبحث ادغام تک) | | 100 |
| 2 | ترجمة القرآن الکریم | سورۃ الفاتحۃ ، سورۃ یونس اور سورۃ ھود | | 100 |
| 3 | حدیث شریف | نخبة الاحادیث از مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ تعالی | | 100 |
| 4 | سیرت نبویؐ | مہر نبوت از قاضی سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ تعالی | | 100 |
| 5 | اللغة العربیة | اقرأ حصہ اول اور دوم از مولانا محمد بشیر سیالکوٹی | | 100 |
| 8 | الصرف | ۱۔تمرین الصرف از مولانا معین الدین ندوی رحمہ اللہ تعالی<br>۲۔ابواب الصرف (نصف اول) از حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ تعالی | 50<br>50 | 100 |
| 7 | النحو | تمرین النحو از مولانا محمد مصطفی ندوی | | 100 |
| 8 | الترجمة والانشاء | آسان عربی حصہ اول از مولانا محمد بشیر سیالکوٹی | | 100 |

| | اختیاری مضامین | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | کمپیوٹر کورس | کلاس نہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 2 | انگلش | کلاس نہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 3 | جنرل ریاضی | کلاس نہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 4 | جنرل سائنس | کلاس نہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |



# الثانوية العامة فی العلوم العربية والاسلامية

## السنة الثانية

(لازمی مضامین)

| | مضمون | مقررہ کتب | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | تحفیظ القرآن الکریم مع التجوید | پارہ عم یتساءلون (نصف اول)<br>تحبیر التجوید (بحث ادغام سے لیکر آخر تک) از قاری محمد ادریس عاصم | | 100 |
| 2 | ترجمة القرآن الکریم | سورۃ یوسف سے سورۃ الکھف کے آخر تک | | 100 |
| 3 | حدیث شریف مع اصول حدیث | ۱۔ بلوغ المرام (آغاز سے کتاب الحج کے آخر تک)<br>۲۔ رسالہ اصول حدیث از مولانا محمد اویس بلگرامی ندوی رحمہ اللہ تعالی | 75<br>25 | 100 |
| 4 | العقائد | تقویة الایمان از مولانا شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ تعالی | | 100 |
| 5 | سیرت نبویؐ | رحمت عالم از مولانا سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ تعالی | | 100 |
| 6 | اللغة العربية | اقراء حصہ ثالث از مولانا محمد بشیر سیالکوٹی | | 100 |
| 7 | الصرف | ۱۔ ابواب الصرف (نصف آخر) از مولانا حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ تعالی<br>۲۔ علم الصرف (اخیرین) از مولانا مشتاق احمد چرتھاولی رحمہ اللہ تعالی | 50<br>50 | 100 |
| 8 | النحو | علم النحو از مولانا مشتاق احمد چرتھاولی رحمہ اللہ تعالی<br>شرح مائة عامل (العوامل المائة) | | 100 |
| 9 | الترجمة والانشاء | آسان عربی حصہ دوم از محمد بشیر سیالکوٹی | | 100 |

| | اختیاری مضامین | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | مطالعہ پاکستان | کلاس دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 2 | جنرل سائنس | کلاس دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 3 | جنرل ریاضی | کلاس دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 4 | انگلش | کلاس دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 5 | کمپیوٹر کورس | کلاس دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |



## الثانویہ العامۃ کا امتحان مندرجہ ذیل پرچہ جات پر مشتمل ہوگا۔

### لازمی مضامین (برائے طالبات)

| | مضمون | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | تحفیظ القرآن الکریم مع تجویدہ | پارہ عم یتسآء لون (مکمل)<br>تحبیر التجوید از قاری محمد ادریس عاصم، مع عملی مشق | | 100 |
| 2 | ترجمۃ القرآن الکریم | سورۃ یونس سے سورۃ الکہف کے آخر تک | | 100 |
| 3 | حدیث شریف<br>اصول حدیث | ۱۔ **بلوغ المرام** (آغاز سے کتاب الحج کے آخر تک)<br>۲۔ **رسالہ اصول حدیث** از مولانا محمد اویس بلگرامی ندوی رحمہ اللہ تعالی | 76<br>24 | 100 |
| 4 | سیرت نبویؐ | **رحمت عالم** از مولانا سید سلیمان ندوی | | 100 |
| 5 | العقائد | **تقویۃ الایمان** از مولانا شاہ اسماعیل شہید دہلوی رحمہ اللہ تعالی | | 100 |
| 6 | الصرف والنحو | ۱۔ **ابواب الصرف** از مولانا حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ تعالی (مکمل)<br>۲۔ **علم الصرف** (اخیرین) از مولانا مشتاق احمد چرتھاولی<br>۳۔ **علم النحو** از مولانا مشتاق احمد چرتھاولی | 30<br>30<br>40 | 100 |
| 7 | اللغۃ العربیۃ والانشاء | **اقراء** ۔ حصہ دوم اور سوم ۔ از مولانا محمد بشیر سیالکوٹی | 50 | 100 |

| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | مطالعہ پاکستان | کلاس نہم و دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 2 | انگلش | کلاس نہم و دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 3 | جنرل ریاضی | کلاس نہم و دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 4 | جنرل سائنس | کلاس نہم و دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 5 | کمپیوٹر کورس | کلاس نہم و دہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |



## الثانویہ العامۃ کا امتحان مندرجہ ذیل پرچہ جات پر مشتمل ہوگا

**لازمی مضامین** (برائے طلبہ)

| | مضمون | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | تحفیظ القرآن الکریم مع تجوید | پارہ عم یتسآءلون (مکمل)<br>تحبیر التجوید از قاری محمد ادریس عاصم، مع عملی مشق | | 100 |
| 2 | ترجمۃ القرآن الکریم | سورۃ یونس سے سورۃ الکہف کے آخر تک | | 100 |
| 3 | حدیث شریف اصول حدیث | ۱۔**بلوغ المرام** (آغاز سے کتاب الحج کے آخر تک)<br>۲۔**رسالہ اصول حدیث** از مولانا محمد اویس بلگرامی ندوی رحمہ اللہ تعالی | 76<br>24 | 100 |
| 4 | سیرت نبویؐ | رحمت عالم از مولانا سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ تعالی | | 100 |
| 5 | العقائد | تقویۃ الایمان از مولانا شاہ اسماعیل شہید دہلوی رحمہ اللہ تعالی | | 100 |
| 6 | الصرف والنحو | ۱۔**ابواب الصرف** از مولانا حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ تعالی (مکمل)<br>۲۔**علم الصرف** (اخیرین) از مولانا مشتاق احمد چرتھاولی رحمہ اللہ تعالی<br>۳۔**علم النحو** از مولانا مشتاق احمد چرتھاولی رحمہ اللہ تعالی | 30<br>30<br>40 | 100 |
| 7 | اللغۃ العربیۃ والانشاء | ۱۔**اقراء**۔ حصہ دوم اور سوم۔ از مولانا محمد بشیر سیالکوٹی<br>۲۔**آسان عربی**۔ حصہ دوم۔ از مولانا محمد بشیر سیالکوٹی | 50<br>50 | 100 |

| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | مطالعہ پاکستان | کلاس نہم ودہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 2 | جنرل سائنس | کلاس نہم ودہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 3 | جنرل ریاضی | کلاس نہم ودہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 4 | جنرل سائنس | کلاس نہم ودہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 5 | کمپیوٹر کورس | کلاس نہم ودہم (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |



# هدایات برائے طریقه تدریس نصاب الثانویة الخاصة

## 1۔کلمات کی لغوی تشریح لکھوانے کا عمل جاری رکھا جائے۔

ترجمہ قرآن اور حدیث شریف دونوں مضامین کی تدریس میں اساتذہ ہر سبق کے آغاز میں اس کے اہم عربی الفاظ کی تشریح (اسم مفرد کا معنی اور جمع، اگر سبق میں جمع آیا ہے تو اس کا معنی اور مفرد اور اگر کوئی فعل استعمال ہوا ہے تو اسکا فعل ماضی، مضارع اور مصدر مع اردو معنی) بورڈ پر لکھیں گے، اور طلبہ اسے اپنی کاپیوں پر نقل کریں گے۔اس مشق کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ طلبہ کو ابتداء ہی میں عربی لغت کی بنیادی معلومات (مفرد، جمع، افعال کی مختلف شکلیں اور استعمالات وغیرہ) سکھائی جائیں اور انہیں ان کے ذہنوں میں راسخ کر دیا جائے۔

**سنن نسائی** اور **مشکوۃ المصابیح** بالاستیعاب پڑھائی جائیں لیکن سنن نسائی کی تدریس میں **کتاب الطہارۃ، کتاب الصلاۃ، کتاب الحج، کتاب الوثائق** اور **کتاب المزارعۃ** کی تدریس پر خصوصی توجہ دی جائے اور طلبہ/ طالبات کو نوٹس لکھوائے جائیں فقہ الحدیث کی طرف توجہ دی جائے مسائل میں فقہاء کا اختلاف اور دلائل بتا کر دلیل کے ساتھ راجح قول کی نشاندہی کی جائے۔

تعلیمی سال کے آغاز میں **امام نسائی، امام ابو محمد حسین بن مسعود البغوی** اور **امام ابو عبداللہ محمد بن عبد اللہ خطیب التبریزی** کی سیرت ،کتاب میں ان کا منہج، شروط، اسلوب ،خصوصیات اور کتاب کا مقام و مرتبہ واضح کیا جائے ۔

مفردات کی شرح ،سلیس ترجمہ، اور مختصر تشریح (جس سے مفہوم واضح ہو جائے) کا اہتمام کیا جائے احادیث کی تشکیل (اعراب) کا بھی خاص اہتمام ہو امتحان میں بھی حدیث پر اعراب لگانے کے سوالات ضرور ہوں۔

عقائد کے مضمون میں قرآن حکیم اور احادیث کی نصوص یاد کروائی جائیں۔

## 2۔ مشقیں زبانی اور تحریری دونوں طرح حل کرائی جائیں۔

**اقراء** جزء رابع، **دروس اللغة العربية** حصہ اول اور دوم اور **التحفة السنية** میں دی گئی مشقوں کو معلم دو دفعہ حل کرائے، اولاً سبق کے اختتام پر طلبہ انہیں معلم کی نگرانی میں حل کریں اور پھر انہیں اپنی کاپیوں میں تحریر کر کے لائیں اور معلم ان کی سماعت کر کے ان میں اگر کوئی اغلاط ہوں تو صرفی یا نحوی قواعد اور عربی محاوروں کے مطابق انہیں درست کرنے کی راہنمائی کرے۔البتہ زیادہ آسان مشقوں کو صرف زبانی حل کرانے پر اکتفا کیا جاسکتا ہے۔



## 3.صیغے بتانے کی عملی مشق جاری رکھی جائے۔

علم صرف کا مناسب حصہ پڑھ لینے کے بعد اساتذہ کرام دوسرے اسباق مثلاً ترجمہ قرآن، حدیث شریف اور عربی زبان میں بھی طلبہ کو مختلف افعال اور اسماء کے صیغے بتانے کی گاہے بگاہے عملی مشق کراتے رہیں۔

## 4۔ ترکیب نحوی کی عملی مشق کرائی جائے۔

سال اول اور سال دوم میں علم نحو کی تعلیم کیلئے مقرر کردہ کتاب **التحفة السنية** کی تدریس میں معلم کو چاہیئے کہ وہ ہر تمرین کے بعد ترکیب نحوی کی ایک مشق ضرور حل کرائے۔اس مقصد کیلئے کتاب میں دی گئی مشقوں کو بطور نمونہ سامنے رکھا جائے۔نیز دوسرے اسباق کے اساتذہ بھی گاہے بگاہے ترکیب نحوی کی عملی مشق کراتے رہیں۔

## 5.عربی زبان میں گفتگو کو رواج دیا جائے۔

اس درجہ کے نصاب کا زیادہ تر حصہ عربی زبان کی تعلیم کیلئے وقف ہے۔اسکا ایک اہم تقاضا یہ بھی ہے کہ طلبہ عربی زبان کو اپنی روزمرہ کی گفتگو میں استعمال کرنے کی صلاحیت اور قدرت حاصل کرسکیں۔اس کیلئے صرف کتابی مشق کافی نہیں ہوتی بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ طلبہ اور اساتذہ کمرہ جماعت اور درسگاہ کے عام ماحول میں اپنے ساتھیوں کے ساتھ عربی میں گفتگو کریں اور اسے اپنا معمول بنائیں۔ادارے کی انتظامیہ کو چاہیئے کہ وہ اس پر عمل کرنے والے اساتذہ اور طلبہ کی حوصلہ افزائی کرنے کی تدابیر اختیار کرتے ہوئے عربی زبان کے فروغ کو تقویت دے۔

## 6.اہم کتب کے مؤلفین کا تعارف املاء کرایا جائے۔

مشکاة المصابيح ، سنن النسائی اور کتاب التوحید وغیرہ کے معلمین کو چاہئے کہ وہ طلبہ کو ان میں سے ہر کتاب کے مصنف کے تعارف، خدمات اور کتاب کی خصوصیات اور مرتبہ پر مشتمل مضمون اردو یا عربی میں املاء کروائیں نیز المصابیح اور مشکوٰۃ المصابیح کے درمیان فرق کو واضح کیا جائے۔

علمی پختگی کے لئے مکمل نصاب کی تدریس کا اہتمام کیا جائے، امتحان میں دی گئی تخفیف سے غلط فائدہ نہ اٹھایا جائے۔اس سے طالب علم کی علمی بنیاد کمزور رہے گی۔





# تفصیل نصاب

## الثانویۃ الخاصہ فی العلوم العربیۃ والاسلامیۃ

## السنۃ الاولیٰ

### لازمی مضامین

| | مضمون | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | ترجمۃ القرآن الکریم | سورۃ مریم سے سورۃ ص کے آخر تک | | 100 |
| 2 | الحدیث الشریف<br>مصطلح الحدیث | مشکوۃ المصابیح (الجزء الاول)<br>اصطلاحات المحدثین للشیخ سلطان محمود | 76<br>24 | 100 |
| 3 | الفقہ الاسلامی | فقہ السنۃ للسید السابق (کتاب الطھارۃ) | | 100 |
| 4 | العقائد | کتاب التوحید للشیخ محمد بن عبدالوھاب | | 100 |
| 5 | اللغۃ العربیۃ | اقرأ۔ الجزء الرابع۔ لمحمد بشیر السیالکوتی<br>دروس اللغۃ العربیۃ۔ الجزء الاول ۔ للدکتور ف عبدالرحیم | 50<br>50 | 100 |
| 6 | الصرف والنحو | اساس الصرف (الجزء الاول) لمحمد بشیر السیالکوتی<br>التحفۃ السنیۃ لمحی الدین عبدالحمید<br>(آغاز سے جواز م الفعل المضارع کے آخر تک) | 100<br>100 | 100<br>100 |
| 7 | التاریخ الاسلامی | تاریخ اسلام للشیخ شاہ معین الدین (خلافت راشدہ) | | 100 |
| 8 | المنطق | رسالۃ المنطق للشیخ غازی بوری یا کتاب تیسیر المنطق | | 100 |

| | اختیاری مضامین | مقررہ کتب | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | معاشیات | ایف اے کے سال اول کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 2 | انگلش | ایف اے کے سال اول کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 3 | شھریت | ایف اے کے سال اول کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 4 | مطالعہ پاکستان | ایف اے کے سال اول کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 5 | کمپیوٹر سائنس | ایف اے کے سال اول کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |



# الثانوية الخاصه فى العلوم العربية والاسلامية

## السنة الثانية

### لازمی مضامین

| نمبر | | مقررہ نصاب / کتابیں | نام مضمون | |
|---|---|---|---|---|
| 100 | | سورۃ الزمر سے قرآن کریم کے آخر تک | ترجمة القرآن الكريم | 1 |
| 100 | 100 | سنن الامام احمد بن شعیب النسائی (مکمل) | الحديث الشريف | 2 |
| 100 | 100 | مشکاۃ المصابیح (الجزء الثانی) | | |
| 100 | 100 | فقہ السنة لسید السابق رحمه الله (کتاب الصلاۃ) | الفقه الاسلامی واصوله | 3 |
| 50 | 50 | اصول فقہ للشیخ عاصم الحداد | | |
| 100 | | شرح العقیدۃ الواسطیة للشیخ محمد خلیل هراس رحمه الله | العقائد | 4 |
| 100 | 50 | التحفة السنية (من بحث المرفوعات الى آخر الكتاب) | النحو و الصرف | 5 |
| | 50 | اساس الصرف (حصہ دوم) ازمولانا بشیر احمد | | |
| 100 | 100 | دروس اللغة العربية ـ الجزء الثانی ـ للدكتور ف ـ عبدالرحيم | اللغة العربية | 6 |
| 100 | 100 | کتاب (مختارات لابی الحسن علی الندوی) (برائے طالبات) | | |
| | | کتاب المقامات للحریری (پہلے پانچ مقامات) (برائے طلبہ) | | |
| 100 | | مرقاۃ للشیخ فضل امام خیر آبادی رحمه الله | المنطق | 7 |

| نمبر | | مقررہ کتب | اختیاری مضامین | |
|---|---|---|---|---|
| 100 | | ایف اے کے سال دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | معاشیات | 1 |
| 100 | | ایف اے کے سال دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | انگلش | 2 |
| 100 | | ایف اے کے سال دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | شہریت | 3 |
| 100 | | ایف اے کے سال دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | مطالعہ پاکستان | 4 |
| 100 | | ایف اے کے سال دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | کمپیوٹر | 5 |



## الثانویۃ الخاصہ کا امتحان مندرجہ ذیل پرچہ جات پر مشتمل ہوگا۔

لازمی مضامین (برائے طالبات)

| | مضمون | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | ترجمۃ القرآن الکریم | سورۃ مریم سے سورۃ الناس کے آخر تک | | 100 |
| 2 | الحدیث الشریف | سنن النسائی سے (کتاب الطہارۃ) | 15 | 100 |
| | | مشکوٰۃ المصابیح (جزء ثانی) | 65 | |
| | مصطلح الحدیث | اصطلاحات المحدثین از مولانا سلطان محمود رحمہ اللہ | 20 | |
| 3 | الفقہ الاسلامی واصولہ | فقہ السنۃ لسید سابق رحمہ اللہ (کتاب الصلاۃ) | 76 | 100 |
| | | ۲۔ اصول فقہ از مولانا عاصم حداد (پہلے تین ابواب) | 24 | |
| 4 | العقائد | شرح العقیدۃ الواسطیۃ للشیخ محمد خلیل ہراس رحمہ اللہ | | 100 |
| 5 | اللغۃ العربیۃ | دروس اللغۃ العربیۃ (الجز الثانی) للدکتور ف۔عبدالرحیم | 50 | 100 |
| | | ۲۔ کتاب (مختارات لابی الحسن علی الندوی) سے منتخب نصوص | 50 | |
| 6 | النحو والصرف | ا۔ التحفۃ السنیۃ للشیخ محی الدین عبد الحمید (مکمل) | 50 | 100 |
| | | ۲۔ اساس الصرف (حصہ اول و دوم) از مولانا بشیر احمد | 50 | |
| 7 | التاریخ الاسلامی | تاریخ اسلام (خلافت راشدہ) از مولانا شاہ معین الدین | | 100 |

| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | معاشیات | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 2 | انگلش | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 3 | شہریت | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 4 | مطالعہ پاکستان | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| 5 | کمپیوٹر سائنس | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |



## الثانویۃ الخاصہ کا امتحان مندرجہ ذیل پرچہ جات پر مشتمل ہوگا۔

لازمی مضامین (برائے طلبہ)

| | مضمون | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | ترجمۃ القرآن الکریم | من سورۃ البقرۃ الیٰ آخر سورۃ التوبۃ<br>ومن سورۃ مریم الیٰ آخر سورۃ الناس | | 100 |
| 2 | الحدیث الشریف<br>مصطلح الحدیث | ا۔سنن النسائی (مکمل)<br>۲۔مشکاۃ المصابیح (حصہ دوم)<br>۳۔اصطلاحات المحدثین از مولانا سلطان محمود رحمہ اللہ | <br>76<br>24 | 100 |
| 3 | الفقـــــہ الاسلامی<br>واصولہ | ا۔فقہ السنۃ لسید سابق (کتاب الصلاۃ)<br>۲۔اصول فقہ از مولانا عاصم حداد | 76<br>24 | 100 |
| 4 | العقائد | شرح العقیدۃ الواسطیۃ للشیخ محمد خلیل ہراس رحمہ اللہ | | 100 |
| 5 | اللغۃ العربیۃ | ا۔ دروس اللغۃ العربیۃ (الجز الثانی) للدکتور ف۔عبدالرحیم<br>۲۔ کتاب المقامات لقاسم بن علی الحریری (پہلے پانچ مقامات) | 50<br>50 | 100 |
| 6 | النحو والصرف | ا۔ التحفۃ السنیۃ للشیخ محی الدین عبد الحمید (مکمل)<br>۲۔ علم الصیغۃ از مفتی عنائت احمد کاکوروی | 50<br>50 | 100 |
| 7 | التاریخ الاسلامی | تاریخ اسلام (خلافت راشدہ) ازمولانا شاہ معین الدین | | 100 |

| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| | معاشیات | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| | انگلش | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| | شہریت | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| | مطالعہ پاکستان | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |
| | کمپیوٹر سائنس | ایف اے کے سال اول اور دوم کا نصاب (جاری کردہ پنجاب ٹیکسٹ بورڈ) | | 100 |



# ھدایات برائے طریقہ تدریس مرحلہ عالیہ

## 1۔کلمات کی لغوی تشریح لکھوانے کا عمل جاری رکھا جائے۔

تفسیر کی تدریس میں اساتذہ کرام مختلف تفاسیر کا مطالعہ کر کے طلبہ/ طالبات کو اس سے مستفید فرمائیں، اسباب نزول کی طرف نشان دہی کریں، احکام کی آیات میں فقہی احکام تفصیل کیساتھ بیان کریں، قرآن وحدیث کی تدریس کے دوران خصوصا اور دیگر مضامین کی تدریس کے دوران عموما تربیتی پہلو کی جانب ضرور توجہ دی جائے۔

جامع ترمذی اور سنن ابی داؤد کی تدریس بالاستیعاب ہو لیکن جامع ترمذی کی تدریس کے دوران کتاب الصوم، کتاب الحج، کتاب النکاح کتاب الطلاق، کتاب الحدود اور کتاب الدیات کی تدریس پر اور سنن ابی داؤد کی تدریس کے دوران کتاب الجهاد، کتاب الخراج و الامارة و الفیء، کتاب البیوع، کتاب الاقضیة، کتاب العلم، کتاب الفتن و الملاحم کتاب السنة اور کتاب الادب کی تدریس پر خصوصی توجہ دی جائے اور طلبہ/ طالبات کو نوٹس لکھوائے جائیں فقہ الحدیث کی طرف توجہ دی جائے مسائل میں فقہاء کا اختلاف اور دلائل بتا کر دلیل کے ساتھ راجح قول کی نشاندہی کی جائے، تعلیمی سال کے آغاز میں امام ترمذی اور امام ابوداؤد کی سیرت ، کتاب میں ان کا منہج ،شروط، اسلوب ،خصوصیات اور کتاب کا مقام و مرتبہ واضح کیا جائے۔

عقائد کے مضمون میں قرآن حکیم اور احادیث کی نصوص یاد کروائی جائیں، وقت حاضر میں گمراہ عقائد سے آگاہی پر بھی خصوصی توجہ دی جائے۔

تاریخ اسلام کی تدریس کے لئے اساتذہ کرام مختلف اور معتمد تاریخی کتب کا مطالعہ فرمائیں اور بوقت ضرورت مؤرخین کی آراء اور ان کے بیان کردہ واقعات کا تجزیہ بھی کریں، غیر معتبر واقعات کی نشاندہی کریں، تاریخ سے حاصل شدہ دروس وعبر کی توضیح کریں۔

فقہ کی تدریس کے دوران طلبہ/ طالبات کو مسائل یاد کروانیکے ساتھ ساتھ ان میں فقاہت پیدا کرنے کی کوشش کریں، فقہاء کے دلائل پیش کر کے ان کا تجزیہ کریں۔طلبہ/ طالبات کو مناقشہ کا اسلوب سکھا کر مناقشہ کی عملی تربیت کروائیں، دلائل کے ساتھ راجح قول کی نشاندہی کریں۔



علم فرائض کی تدریس کے دوران آیات میراث زبانی حفظ کروائیں ،علم میراث کے قواعد وضوابط کو سمجھانے ،یادکروانے کے ساتھ ساتھ مسئلہ حل کرنے کی عملی مشق کروائیں۔

**البلاغة الواضحة** کی تمرینات پر خاص توجہ دیں۔عربی ادب اورعربی اشعار کے مفردات کی شرح، سلیس اردو ترجمہ وتشریح کے ساتھ ساتھ طلبہ/ طالبات کوعربی ادب کی نصوص اوراشعار زبانی یادکروائے جائیں۔

اس مرحلہ میں طلبہ/ طالبات کی تحریری صلاحیتوں کو اجاگر کرنے کے لئے مختلف عناوین پر مختصر مقالہ جات لکھوائے جائیں۔

علمی پختگی کے لئے مکمل نصاب کی تدریس کا اہتمام کیا جائے ،امتحان میں دی گئی تخفیف سے غلط فائدہ نہ اٹھایا جائے اس سے طالب علم کی علمی بنیاد کمزور رہے گی۔





# مرحلة الدراسة العالية فى العلوم العربية والاسلامية

## السنة الاولى

لازمی مضامین

| | مضمون | مقررہ کتابیں | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | تفسير القرآن الكريم | نيل المرام في تفسير آيات الاحكام لنواب صديق حسن رحمه الله (سورة المائدة سے کتاب کے آخر) | 100 |
| 2 | اصول التفسير | مقدمة فی أصول التفسير لشيخ الاسلام ابن تيميه رحمه الله | 50 |
| 3 | الحديث الشريف | جامع الامام ابى عيسى محمد بن عيسىٰ الترمذی(مكمل) | 100 |
| 4 | الفقه | الهداية لبرهان الدين على بن حسن المرغيناني (الربع الاول) | 100 |
| 5 | اصول الفقه | اصول الشاشی لاسحاق بن ابراهيم الشاشی من اول بحث تقرير حروف المعانی) | 100 |
| 6 | النحو | للطلبة :شرح ابن عقيل ( النصف الاول )<br>للطالبات :هداية النحو **لابی حيان محمد بن يوسف** | 100 |
| 7 | الادب العربی | ديوان الحماسة لابی تمام حبيب الطائی (فاضل عربی کانصاب)<br>دروس اللغة العربية (الجز الثالث) للدكتور ف-عبدالرحيم | 100<br>100 |
| 8 | البلاغة | للطلبة : البلاغة الواضحة للمؤلفين على الجارم ومصطفى امين (الباب الاول) و مفتاح الانشاء لمحمد بشير السيالكوتی<br>للطالبات : تسهيل البلاغة از مولانا عبيدالله الاسعدی | 100 |
| 9 | التاريخ الاسلامی | **للطلبة :تاريخ اسلام(خلافت بنی امية )** از شاہ معین الدین<br>**للطالبات :سير الصحابيات** ازمولاناعبدالسلام الندوی | 100 |

| | اختیاری مضامین | مقررہ کتب | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | سیاسیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کےسال اول کانصاب | 100 |
| 2 | معاشیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کےسال اول کانصاب | 100 |
| 3 | انگلش | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کےسال اول کانصاب | 100 |
| 4 | مطالعہ پاکستان | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کےسال اول کانصاب | 100 |
| 5 | ایجوکیشن | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کےسال اول کانصاب | 100 |



# مرحلة الدراسة العالية فى العلوم العربية والاسلامية

## السنة الثانية

لازمی مضامین

| | مضمون | مقررہ کتابیں | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | تفسير القرآن الكريم | تفسير الجلالين العلامة جلال الدين المحلى والعلامة جلال الدين عبدالرحمن السيوطى ( من اول سورة البقرة الىٰ آخر سورة التوبة) | 100 |
| 2 | علوم القرآن | مباحث فى علوم القرآن للشيخ مناع القطان | 100 |
| 3 | الحديث الشريف | **سنن الامام ابى داؤد** سليمان بن اشعث السجستانى | 100 |
| 4 | اصول الحديث | تيسير مصطلح الحديث للدكتور محمود الطحان | 100 |
| 5 | الفقه الاسلامى | الهداية لبرهان الدين على بن ابى بكر المرغينانى (الربع الثانى) | 100 |
| 6 | الفرائض | للطلبة: السراجى للشيخ سراج الدين السجاوندى<br>للطالبات: اسلامی قانون وراثت مولانا ابونعمان بشیر احمد | 100 |
| 7 | القواعد | شرح ابن عقيل نصف ثانى | 100 |
| 8 | الادب الاسلامى | ۱۔**ديوان ابى الطيب المتنبى** (فاضل عربی کا نصاب)<br>۲۔**الكامل لابى العباس المبرد** (فاضل عربی کا نصاب)<br>۳۔**العبرات لمصطفى لطفى المنفلوطى** (فاضل عربی کا نصاب) | 50<br>50<br>50 |
| 9 | المنطق | **توشيح التهذيب** | 100 |

| | اختیاری مضامین | مقررہ کتب | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | معاشیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال دوم کا نصاب | 100 |
| 2 | سیاسیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال دوم کا نصاب | 100 |
| 3 | انگلش | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال دوم کا نصاب | 100 |
| 4 | مطالعہ پاکستان | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال دوم کا نصاب | 100 |
| 5 | ایجوکیشن | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال دوم کا نصاب | 100 |



# الشهادة العالية فى العلوم العربية والاسلامية

کا امتحان ﴿برائے طلبہ﴾ مندرجہ ذیل پرچہ جات پر مشتمل ہوگا۔

| | مضمون | مقررہ کتابیں | نمبر | |
|---|---|---|---|---|
| 1 | تفسير القرآن الكريم واصوله | ۱- نیل المرام فی تفسیر آیات الاحکام<br>( سورۃ المائدۃ سے کتاب کے آخر تک<br>۲-مباحث في علوم القرآن للشيخ مناع القطان | 76<br><br>24 | 100 |
| 2 | الحديث الشريف واصوله | ۱-جامع الامام ابی عیسی محمد بن عیسٰی الترمذی<br>۲-تیسیر مصطلح الحدیث دکتور محمود الطحان | 76<br>26 | 100 |
| 3 | الفقه الاسلامى واصوله | ۱-الهداية لبرهان الدين على بن ابى بكر المرغينانى (الربع الاول)<br>۲-اصول الشاشی (مکمل) | 76<br>24 | 100 |
| 4 | النحو | شرح ابن عقیل ( مکمل) | | 100 |
| 5 | البلاغة و الادب والانشاء | ۱-البلاغة الواضحة للؤلفين على الجارم و<br>مصطفى امين (الباب الاول)<br>۲-ديوان المتنبى (فاضل عربی کا نصاب)<br>۳-مفتاح الانشاء ( حصه اول ) محمد بشير السيالكوتى | 50<br>25<br>25 | 100 |
| 6 | الفرائض | السراجی للشیخ سراج الدین السجاوندی (مکمل) | | 100 |
| 7 | التاريخ الاسلامى | تاریخ اسلام از شاہ معین الدین (خلافت بنی امیہ) | | 100 |

| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | معاشیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 2 | سیاسیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 3 | انگلش | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 4 | ایجوکیشن | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 5 | مطالعہ پاکستان | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |



# الدراسة العالية فی العلوم العربیة والاسلامیه

کا امتحان ﴿برائے طالبات﴾ مندرجہ ذیل پرچہ جات پر مشتمل ہوگا۔

| | مضمون | مقررہ کتابیں | نمبر | |
|---|---|---|---|---|
| 1 | تفسیر القرآن الکریم واصولہ | ۱- نیل المرام فی تفسیر آیات الاحکام (مکمل کتاب) | | 100 |
| | | ۲-تفسیر الجلالین (من اول سورۃ البقرۃ الیٰ آخر سورۃ التوبۃ) | 76 | |
| | | ۳-مباحث فی علوم القرآن الشیخ مناع القطان | 24 | |
| 2 | الحدیث الشریف و مصطلحہ | ۱۔جامع الامام ابی عیسی محمد بن عیسیٰ الترمذی | 76 | 100 |
| | | ۲۔ تیسیر مصطلح الحدیث دکتور محمود الطحان | 24 | |
| 3 | الفقہ الاسلامی واصولہ | ۱- فقہ السنة سے نظام الأسرة (زواج سے حضانة تک) | 76 | 100 |
| | | ۲۔اصول الشاشی من اول بحث تقریر حروف المعانی الی آخر الکتاب) | 24 | |
| 4 | القواعد | هدایة النحو مع تمرینات لابی حیان محمد بن یوسف الاندلسی (طبع فاروقی کتب خانہ) | | 100 |
| 5 | البلاغة | تسهیل البلاغة از مولانا عبیدالله الاسعدی (مکمل) | | 100 |
| 6 | الفرائض | اسلامی قانون وراثت مولانا ابونعمان بشیر احمد | | 100 |
| 7 | التاریخ الاسلامی | سیر الصحابیات از مولانا عبدالسلام الندوی | | 100 |

| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | معاشیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 2 | سیاسیات | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 3 | انگلش | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 4 | ایجوکیشن | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |
| 5 | مطالعہ پاکستان | بی اے (پنجاب یونیورسٹی) کے سال اول اور دوم کا نصاب | 100 | 100 |



# ھدایات برائے طریقہ تدریس مرحلہ عالمیہ

## 1۔کلمات کی لغوی تشریح لکھوانے کا عمل جاری رکھا جائے۔

تفسیر کی تدریس میں اساتذہ کرام مختلف تفاسیر کا مطالعہ کر کے طلبہ/ طالبات کو اس سے مستفید فرمائیں، اسباب نزول کی طرف نشان دہی کریں، احکام کی آیات میں فقہی احکام تفصیل کیساتھ بیان کریں، قرآن وحدیث کی تدریس کے دوران خصوصا اور دیگر مضامین کی تدریس کے دوران عموما تربیتی پہلو کی جانب ضرور توجہ دی جائے۔

صحیحین کی تدریس بالاستیعاب ہو، طلبہ/ طالبات کو نوٹس لکھوائیں جائیں، فقہ تراجم البخاری اور فقہ الحدیث کی طرف خصوصی توجہ دی جائے مسائل میں فقہاء کا اختلاف اور دلائل بتا کر دلیل کے ساتھ راجح قول کی نشاندہی کی جائے، تعلیمی سال کے آغاز میں امام مسلم اور امام بخاری کی سیرت ، کتاب میں ان کا منہج، شروط، اسلوب، خصوصیات اور کتاب کا مقام ومرتبہ واضح کیا جائے ۔

عقائد کے مضمون میں قرآن حکیم اور احادیث کی نصوص یاد کروائی جائیں، وقت حاضر میں گمراہ عقائد سے آگاہی پر بھی خصوصی توجہ دی جائے۔

اصول تفسیر، تاریخ تفسیر، مکانة الحدیث، انکار حدیث اور جدید مسائل پر طلبہ/ طالبات کے لئے لیکچرز کا اہتمام کیا جائے۔ اس مقصد کے لئے کبار علماء ومشائخ، سکالرز حضرات اور پروفیسرز صاحبان کی خدمات حاصل کی جائیں۔

تاریخ اسلام کی تدریس کے لئے اساتذہ کرام مختلف اور معتمد تاریخی کتب کا مطالعہ فرمائیں اور بوقت ضرورت مؤرخین کی آراء اور ان کے بیان کردہ واقعات کا تجزیہ بھی کریں، غیر معتبر واقعات کی نشاندہی کریں، تاریخ سے حاصل شدہ دروس وعبر کی توضیح کریں۔

اسلام کا سیاسی نظام، اسلام کا اقتصادی نظام اور تقابل ادیان کے عنوانات پر ایم اے (پنجاب یونیورسٹی) کے نصاب کے لئے مختلف مؤلفین نے کتابیں تالیف کی ہیں ان سب سے استفادہ کیا جائے۔

فقہ کی تدریس کے دوران طلبہ/ طالبات کو مسائل یاد کروانے کے ساتھ ساتھ ان میں فقاہت پیدا کرنے



کی کوشش کریں، فقہاء کے دلائل پیش کر کے ان کا تجزیہ کریں' طلبہ/ طالبات کو مناقشہ کا اسلوب سکھا کر مناقشہ کی عملی تربیت کروائیں، دلائل کے ساتھ راجح قول کی نشاندہی کریں۔

عربی ادب اور عربی اشعار کے مفردات کی شرح، سلیس اردو ترجمہ وتشریح کے ساتھ ساتھ طلبہ/ طالبات کو عربی ادب کی نصوص اور اشعار زبانی یاد کروائے جائیں۔

اس مرحلہ میں طلبہ/ طالبات کی تحریری صلاحیتوں کو اجاگر کرنے کے لئے مختلف عناوین پر مختصر مقالہ جات لکھوائے جائیں تاکہ ان میں یہ اہلیت پیدا ہو جائے کہ عالمیہ کے آخری امتحان میں بہترین علمی و تحقیقی مقالہ تحریر کر سکیں۔ مستقبل میں ایسے علمی و تحقیقی مقالہ کے بہت سے فوائد حاصل ہوں گے۔

علمی پختگی کے لئے مکمل نصاب کی تدریس کا اہتمام کیا جائے، امتحان میں دی گئی تخفیف سے غلط فائدہ نہ اٹھایا جائے اس سے طالب علم کی علمی بنیاد کمزور رہے گی۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# مرحلة شهادة العالمية فى العلوم العربية والاسلامية

## السنة الاولیٰ

### لازمی مضامین

| | مضمون | مقررہ کتابیں | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | تفسیر القرآن الکریم | تفسیر فتح القدیر سے (سورہ الاحزاب، النور، محمد، الفتح اور الحجرات) | 100 |
| 2 | اصول التفسیر | الفوز الکبیر للشاہ ولی اللہ الدہلوی (مکمل) | 100 |
| 3 | الحدیث الشریف | 1_صحیح الامام مسلم ، 2_مؤطا الامام مالك | 100 |
| 4 | مصطلح الحدیث | شرح نخبة الفکر **للحافظ احمد بن حجر العسقلانی** | 100 |
| 5 | الفقه الاسلامی | **بدایة المجتهد** لابن رشد (کتاب النکاح۔ کتاب الطلاق) | 100 |
| 6 | اصول الفقه | الوجیز فی اصول الفقه للدکتور عبدالکریم زیدان (من بدایة الیٰ آخر الاجماع) | 100 |
| 7 | العقائد | شرح العقیدة الطحاویة (من اوله الیٰ بدایة الاسراء و المعراج) | 100 |
| 8 | الادب العربی | ا۔ کلیلة ودمنة لعبدالله ابن المقفع (باب الاسد والثور)<br>۲۔ مفتاح الانشاء (جزء ثانی) از محمد بشیر سیالکوتی | 50<br>50 |

| | اختیاری مضامین | مقررہ کتب | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | اسلام کا اقتصادی نظام | اسلام کا اقتصادی نظام (پنجاب یونیورسٹی کے ایم اے اسلامیات کا نصاب) | 100 |
| 2 | اسلام کا سیاسی نظام | اسلام کا سیاسی نظام (پنجاب یونیورسٹی کے ایم اے اسلامیات کا نصاب) | 100 |
| 3 | تقابل ادیان | عیسائیت، یہودیت۔ قادیانیت اور گمراہ فرقے (خوارج، منکرین حدیث) اور موجودہ اسلامی تحریکیں (پنجاب یونیورسٹی کے ایم اے اسلامیات کا نصاب) | 100 |
| 4 | دراسة الاسانید واصول التخریج | کتاب التخریج و دراسة الاسانید للدکتور محمد الطحان | 100 |



# مرحلة شهادة العالمية فى العلوم العربية والاسلامية

## السنة الثانية

لازمی مضامین

| | مضمون | مقررہ کتابیں | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | تفسير القرآن الكريم | انوار التنزيل واسرار التأويل للعلامة عبدالله بن عمر البيضاوى (الجزء الاول) | 100 |
| 2 | تاريخ التفسير | التفسير والمفسرون للدكتور محمد حسين الذهبى (من البداية الى آخر الفصل الاول من الباب الثالث) | 100 |
| 3 | الحديث الشريف | صحيح الامام محمد بن اسماعيل البخارى | 100 |
| 4 | مكانة الحديث | السنة ومكانتها فى التشريع الاسلامى للشيخ مصطفى السباعى | 100 |
| 5 | الفقه الاسلامى | بداية المجتهد لابن رشد (كتاب البيوع، الاجارات، الجعل، القراض، الشركة) | 100 |
| 6 | اصول الفقه | الوجيز فى اصول الفقه للدكتور عبدالكريم زيدان (من القياس الى آخر الكتاب) | 100 |
| 7 | تاريخ الفقه | تاريخ التشريع الاسلامى للشيخ مناع القطان | 100 |
| 8 | العقائد | شرح العقيدة الطحاوية للعلامة ابن ابى العز الحنفى (النصف الثانى) | 100 |
| 9 | اسرار التشريع الاسلامى | حجة الله البالغة للشاه ولى الله الدهلوى (مقدمة الكتاب والبحث السابع) | 100 |
| 10 | الادب العربى | تاريخ الادب العربى لاحمد حسن الزيات (من اول الكتاب الى آخر العصر الاموى) | 100 |



| | اختیاری مضامین | مقررہ کتب | نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | سیاسیات | اسلام کا سیاسی نظام اور جدید سیاسی نظریات | 100 |
| 2 | تاریخ العلوم | مقدمۃ ابن خلدون سے مبحث تاریخ العلوم | 100 |
| 3 | تاریخ اسلام | (سقوط بغداد سے عصر حاضر تک) | 100 |
| 4 | اصول الدعوۃ | اصول الدعوۃ للدکتور عبدالکریم زیدان ) | 100 |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# مرحلة شهادة العالمية فى العلوم العربية والاسلامية

کا امتحان مندرجہ ذیل پرچوں پر مشتمل ہوگا۔ (طلبہ کے لئے)

| | مضمون | مقررہ کتابیں | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | **تفسير القرآن الكريم واصوله** | ۱۔تفسير انوار التنزيل واسرار التأويل للعلامة عبدالله بن عمر البيضاوى (الجز الاول)<br>۲۔الفوز الكبير للشاه ولى الله الدهلوى<br>۳۔التفسير والمفسرون للدكتور محمد حسين الذهبى (من البداية الىٰ آخر الفصل الاول من الباب الثالث) | 60<br>20<br>20 | 100 |
| 2 | **الحديث الشريف واصوله** | ۱- صحيح الامام محمد بن اسماعيل البخارى<br>۲- شرح نخبة الفكر للحافظ احمد بن حجر العسقلانى<br>۳- السنة ومكانتها فى التشريع الاسلامى للشيخ مصطفى السباعى | 60<br>20<br>20 | 100 |
| 3 | **الفقه الاسلامى واصوله** | ۱۔ بداية المجتهد لابن رشد (كتاب النكاح۔ الطلاق۔البيوع۔الاجارات)<br>۲۔الوجيز فى اصول الفقه للدكتور عبدالكريم زيدان (مكمل) | 70<br>30 | 100 |
| 4 | **العقائد** | شرح العقيدة الطحاوية للعلامة على ابن ابى العز الحنفى | | 100 |
| 5 | **اسرار التشريع الاسلامى و تاريخه** | ۱۔ حجة الله البالغة للشاه ولى الله الدهلوى (مقدمة الكتاب والمبحث السابع)<br>۲۔ تاريخ التشريع الاسلامى للشيخ مناع القطان | 50<br>50 | 100 |
| 6 | **الادب العربى و الانشاء** | ۱۔تاريخ الادب العربى لاحمد حسن الزيات (من اوله الىٰ آخر العصر الاموى )<br>۲۔**معاون كتاب** مفتاح الانشاء (جزء اول، دوم) لمحمد بشير السيالكوتى<br>یا امیدوار کم از کم 150 صفحات پر مشتمل علمی و تحقیقی مقالہ پیش کرے اور لکھنے سے قبل ادارہ وفاق سے عنوان کی منظوری لے | 50<br>50<br>100 | 100 |



| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | اسلام کا اقتصادی نظام | اسلام کا اقتصادی نظام اور دیگر اقتصادی نظریات کا تقابلی جائزہ | | 100 |
| 2 | اسلام کا سیاسی نظام | اسلام کا سیاسی نظام اور جدید سیاسی نظریات | | 100 |
| 3 | تقابل ادیان | عیسائیت، یہودیت۔قادیانیت اور گمراہ فرقے (خوارج، منکرین حدیث) اور موجودہ اسلامی تحریکیں | | 100 |
| 4 | تاریخ العلوم | مقدمۃ ابن خلدون سے مبحث تاریخ العلوم | 50 | 100 |
| | تاریخ اسلام | تاریخ اسلام (سقوط بغداد سے عصر حاضر تک) | 50 | |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆



# مرحلة شهادة العالمية فی العلوم العربية والاسلامية

کا امتحان مندرجہ ذیل پرچوں پر مشتمل ہوگا۔

## للطالبات

| نمبر | | مقررہ کتابیں | مضمون | |
|---|---|---|---|---|
| 100 | 70<br>30 | ۱۔ تفسیر فتح القدیر<br>(الاحزاب،النور،محمد،الفتح،الحجرات)<br>۲۔الفوز الکبیر للشاہ ولی اللہ الدہلوی (من اولہ الیٰ آخر الباب الثالث) | تفسیر القرآن الکریم واصول التفسیر | 1 |
| 100 | 70<br>30 | ۱۔صحیح الامام محمد بن اسماعیل البخاری<br>۲۔ شرح نخبة الفکر للحافظ احمد بن حجر العسقلانی | الحدیث الشریف و مصطلح الحدیث | 2 |
| 100 | 70<br>30 | ۱۔ بدایة المجتهد لابن رشد (کتاب النکاح۔ کتاب الطلاق)<br>۲۔ الوجیز فی اصول الفقه للدکتور عبدالکریم زیدان (من اولہ الیٰ آخر باب الاجماع) | الفقه المقارن واصول الفقه | 3 |
| 100 | | شرح العقیدة الطحاویة للعلامة علی ابن ابی العز الحنفی (من بدایة الاسراء والمعراج الیٰ آخر الکتاب) | العقائد | 4 |
| 100 | 50<br>50 | ۱۔ حجة اللہ البالغة للشاہ ولی اللہ الدہلوی (ابواب الایمان والطہارة والصلاة)<br>۲۔ تاریخ التشریع الاسلامی للشیخ مناع القطان( منتخب ابواب ) | اسرار التشریع الاسلامی تاریخ التشریع الاسلامی | 5 |
| 100 | | **معاون کتاب** مفتاح الانشاء (جزء اول ، دوم )<br>لمحمد بشیر السیالکوتی<br>یا امیدوار کم ازکم 150 صفحات پر مشتمل مقالہ پیش کرے اور ادارہ وفاق سے عنوان کی منظوری لے | الترجمة والانشاء | 6 |



| | اختیاری مضامین | امیدوار دو مضامین کا انتخاب کرے گا | | نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 1 | اسلام کا اقتصادی نظام | اسلام کا اقتصادی نظام اور دیگر اقتصادی نظریات کا تقابلی جائزہ | | 100 |
| 2 | اسلام کا سیاسی نظام | اسلام کا سیاسی نظام اور جدید سیاسی نظریات | | 100 |
| 3 | تقابل ادیان | عیسائیت، یہودیت ۔ قادیانیت اور گمراہ فرقے (خوارج، منکرین حدیث) اور موجودہ اسلامی تحریکیں | | 100 |
| 4 | تاریخ العلوم | مقدمۃ ابن خلدون سے مبحث تاریخ العلوم | 50 | 100 |
| | تاریخ اسلام | (سقوط بغداد سے عصر حاضر تک) | 50 | |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# امتحانات میں داخلہ کا شیڈول

## رجسٹریشن برائے امتحانات

سالانہ یا ضمنی امتحان میں شرکت کے لئے ضروری ہے کہ جامعہ/ مدرسہ کی انتظامیہ اپنے طلبہ/ طالبات کے رجسٹریشن فارم یکم محرم تک دفتر وفاق میں جمع کروادیں۔

جامعات ومدارس کے ناظمین طلبہ/ طالبات کی درجہ وار تعداد لکھ کر رجسٹریشن فارم طلب فرمائیں اور مقررہ تاریخ سے قبل رجسٹریشن فارم پُر کرواکر دفتر وفاق میں جمع کروادیں۔

دفتر وفاق ان امیدواران کے رجسٹریشن سرٹیفکیٹ جاری کرے گا اور ساتھ ہی ان امیدواران کے لئے داخلہ فارم ارسال کردے گا۔

**ثانویہ خاصة ، عالیة اور عالمیة** کے رجسٹریشن فارم کے ساتھ گذشتہ امتحان کی سند کی فوٹو کاپی بھی منسلک کی جائے۔ نیز الحاق سرٹیفکیٹ کی فوٹو کاپی بھی ان فارموں کے ساتھ ضرور منسلک کی جائے۔

## سالانہ امتحانات

**وفاق المدارس السلفية پاکستان**

کے زیر اہتمام منعقد ہونے والے سالانہ امتحانات ماہ شعبان میں ہوں گے۔

سالانہ امتحانات کے لئے داخلہ فارم 15 ربیع الثانی تک وصول کئے جائیں گے۔

اور ڈبل فیس کے ساتھ داخلہ فارم 29 ربیع الثانی تک وصول کئے جائیں گے۔

اگر 15 ربیع الثانی یا 29 ربیع الثانی کو جمعہ کا دن ہو تو پھر اگلے روز تک داخلہ فارم وصول کئے جائینگے۔ان شاء اللہ تعالی

## ضمنی امتحانات

**وفاق المدارس السلفية پاکستان** کے زیر اہتمام منعقد ہونے والے ضمنی امتحانات ماہ ذوالحجہ کے آخر میں ہونگے۔

ضمنی امتحانات کے لئے داخلہ فارم یکم ذوالقعدہ تک وصول کئے جائیں گے۔

اور ڈبل فیس کے ساتھ داخلہ فارم 08 ذوالقعدہ تک وصول کئے جائیں گے۔

اگر یکم ذوالقعدہ یا 08 ذوالقعدہ کو جمعہ کا دن ہو تو پھر اگلے روز تک داخلہ فارم وصول کئے جائینگے۔ان شاء اللہ تعالی

جامعات ومدارس کے ناظمین مقررہ تاریخ سے قبل طلبہ/ طالبات کے داخلہ فارم پُر کرواکر دفتر وفاق میں جمع کروادیں۔

جاری کردہ **وفاق المدارس السلفية پاکستان**